بات مصنف تک پہنچ گئی۔ بہترین مصنف کا ایوارڈ پریم راج کی فلم فرشتہ کو ملا پھر بہترین ہدایت کار کا ایوارڈ بھی فرشتہ کے ہدایتکار سلیم کو ملا۔ دیپک کا دل دھڑکنے لگا۔ فرشتہ کے لئے نامزد ہونے والے خوش قسمت ثابت ہو رہے تھے۔ بس دشواری یہ تھی کہ فرشتہ سے بہترین اداکاری کے لئے دو اداکار نامزد ہوئے تھے۔ دیپک خود اور پریم راج۔ اس وقت تک فلم کو پانچ ایوارڈ مل چکے تھے۔

اب بہترین معاون اداکارہ کے ایوارڈ کا مرحلہ تھا۔ اندرا بے چینی سے پہلو بدل رہی تھی۔ اس ایوارڈ کے لئے فرشتہ سے نامزدگی نہیں تھی' اس لئے دیپک بے فکر ہو گیا۔

اسے کامنی کا خیال آگیا۔ کامنی نے وعدہ نبایا تھا۔ اس نے آج مذہب تبدیل کیا تھا اور آج ہی شادی کی تھی۔ تقسیم ایوارڈ کے دن تاکہ اس کی ایوارڈ مہم متاثر نہ ہو۔ دیپک کو معلوم تھا کہ اگلے روز کے اخبارات میں خبر چھپے گی اور اس کے بعد اسے وضاحتیں کرنا پڑیں گی۔

پریم راج نے مایوس ہو کر اس کے خلاف ہتک عزت کا دعویٰ واپس لے لیا تھا۔ اس کے ساتھ ہی پریم راج نے سلمٰی کو طلاق دے دی تھی۔

تالیوں کی آواز نے اسے چونکا دیا۔ بہترین معاون اداکارہ کے لئے اندرا کا نام پکارا گیا تھا۔ فلم تھی جوگن۔ اندرا بہت خوش تھی۔ وہ ایوارڈ لے کر واپس نہیں آئی۔ شاید مبارک باد دینے والوں کے ہجوم میں گھر گئی تھی۔ دیپک خوش ہو گیا۔ یہ اچھا شگون تھا۔ وہ جس کے ساتھ بیٹھا تھا' اسے ایوارڈ مل گیا تھا.......... گویا.......... گویا..........

بہترین معاون اداکار کا ایوارڈ سندر دیس میں اکبر خان کو ملا۔ سندر دیس' روپ کمار کی فلم تھی اور یہ اسے پہلا ایوارڈ ملا تھا۔

بہترین اداکارہ کے ایوارڈ نے دیپک کو ہلا کر رکھ دیا۔ ششی کلا کو ایوارڈ ملنا حیرت انگیز تھا۔ اس نے بہت اچھی اداکاری کی تھی لیکن بنگال کی وہ فلم بری طرح فلاپ ہوئی تھی۔ اس ایوارڈ نے ثابت کر دیا تھا کہ اس بار اکیڈمی کے ممبروں نے صرف پرفارمنس کے حق میں فیصلہ دیا ہے۔ ششی کلا نو آموز بلکہ گمنام اداکارہ تھی۔

اب دیپک کی ہتھیلیاں پسینے سے بھیگنے لگیں۔ جسم میں سنسنی سی دوڑ رہی تھی۔ وہ اپنی قوتیں مجتمع کر رہا تھا۔ آڈیٹوریم میں خاموشی چھا گئی۔ بہترین اداکار کو ایوارڈ دینے کے لئے نریش کمار اور سرلا دیوی کو سٹیج پر بلایا گیا تھا۔ لوگوں نے کھڑے ہو کر ان کا استقبال کیا



تھا۔

دیپک ایک لمحے کے لئے فکر مند ہوا۔ اس خدشہ تھا کہ سرلادیوی اسے مورتی دیتے وقت کوئی نہ کوئی بے ہودہ بات ضرور کہے گی' لیکن پھر اسے خیال آیا کہ سرلادیوی کے نزدیک من مورت ایوارڈ بدبختی کی علامت ہے۔ اس لحاظ سے وہ اسے ایوارڈ ملنے پر خوش ہو گی۔ وہ کہے گا۔ سرلاجی' شکریہ بھگوان آپ کو سُکھی رکھے۔ آپ ہی نے مجھے سب کچھ سکھایا ہے' ورنہ میں آج یہاں کھڑا آپ سے یہ مورتی نہ لے رہا ہوتا۔ شکریہ سرلا جی شکریہ!

سرلا دیوی نے پانچوں نام دہرائے پھر خاموشی چھا گئی۔ سرلادیوی نے دانستہ زیادہ توقف کیا تھا تاکہ اس کا ٹی وی اسکرین پر نظر آنے کا دورانیہ بڑھ جائے۔ "مائی ڈیئر نریش۔ سرلادیوی نے سنسنی لہجے میں کہا۔ "پلیز' لفافہ بڑھاؤ ذرا۔"

پھر اس نے نام کا اعلان اتنے زور سے کیا کہ مائیک جھنجھنا اٹھا۔ دیپک کے قریب ہی کوئی شخص کھانسا۔ ایک شخص کو چھینک آگئی۔ کم از کم دیپک کو تو الیکٹرونک آلات کے شور کے سوا کچھ سنائی نہ دیا۔ تاہم اس کے وجدان نے اسے کھڑا ہونے پر مجبور کر دیا۔ اب وہ نام دہرائے جانے کا انتظار کر رہا تھا۔ قریب بیٹھے ہوئے لوگوں نے بری طرح چونک کر اسے دیکھا۔ پھر دیپک نے دوسری سمت کی تیسری قطار سے سفید بالوں والے ایک سر کو ابھرتے ہوئے دیکھا۔ وہ متعجب تھا کیونکہ وہ اورنگ زیب تھا جو آہستہ آہستہ اسٹیج کے بائیں جانب والی سیڑھیوں کی طرف جا رہا تھا۔

دیپک کا منہ کھل گیا۔ اس نے اپنے ذہن پر ایوارڈ ہارنے کی صورت میں اپنے ممکنہ رویے کا اسکرپٹ تو لکھا ہی نہیں تھا۔ اسے احساس تھا کہ ہال میں موجود تمام لوگوں اور ٹی وی کیمرے کی نظریں اس پر جمی ہوئی ہیں۔ وہ بے ساختہ اور بلا ارادہ تالیاں بجانے لگا' پُرجوش جارحانہ انداز میں۔ اردگرد کے لوگ بھی تالیاں بجانے لگے۔ پھر جب انہوں نے دیکھا کہ وہ اب بھی اپنی نشست پر نہیں بیٹھا ہے (حالانکہ وہ بیٹھ ہی نہیں سکتا تھا) تو وہ بھی کھڑے ہو گئے۔ دیکھتے ہی دیکھتے آڈیٹوریم میں موجود ہر شخص کھڑا ہو گیا۔ تالیوں کی گونج سے در و دیوار ہلے جا رہے تھے۔ اورنگ زیب نے ایوارڈ وصول کر کے حاضرین کا شکریہ ادا کیا تو تالیوں کا وہ طوفان رکا۔

لیکن دیپک کے ہاتھ نہیں رکے۔ وہ سرخ ہو گئے تھے لیکن وہ مشینی انداز میں تالیاں پیٹ رہا تھا۔ اسے احساس تھا کہ اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے ہیں اور اس کے رخسار بھیگ گئے ہیں لیکن وہ کچھ بھی تو نہیں کر سکتا تھا۔

اگلی صبح مشہور خاتون صحافی رینا نے اپنے کالم میں لکھا۔ کل رات دیپک پٹیل نے اپنے سینئر ساتھی اور نگ زیب کو جس طرح دل کھول کر' کھڑے ہو کر داد اور تعظیم و تکریم دی' میں وہ منظر کبھی نہیں بھول سکوں گی۔ دیپک کا یہ شریفانہ انداز اور اسپورٹس مین شپ مثالی ہے۔ فلم انڈسٹری کے لوگوں کو اس سے سبق سیکھنا چاہئے۔

======== ختم شد ========